آنے جانے مین روزانہ دو تین میل پا پیادہ چلنا پڑتا تہا، جو طلبا ان تکالیف کی وجہ سے مبتلاے مرض ہو کر انتقال کر جاتے تھے، وہ اس خیال سے کہ اُنھون نے شوق علم مین جان دی ہے اپنے آپکو شہید خیال کرتے تھے،

حکومت نے بعض پولٹیکل مصالح سے طلبار کو بخارا کے سفر سے روکنا چاہا، لیکن یہ روک ٹوک بھی انکے علمی شوق مین خلل انداز نہوئی، اور اب اُنھون نے تجارت کے بہانے سے بخارا کا سفر شروع کیا،

جو طلبار بخارا مین اپنی تعلیم کی تکمیل کر چکتے تھے، ان مین بعض کو امراے بخارا وظیفہ دیکر خود درس و تدریس کے لئے روک لیتے تھے، اور بعض اپنے وطن مین آکر اپنی قوم کے طلبار کو تعلیم دیتے تھے، لیکن جب بخارا و سمرقند روس کے زیر اقتدار آگئے تو روسی مسلمانون کے دل سے انکی علمی وقعت جاتی رہی، اور اُنھون نے دوسرے ممالک کا رُخ کیا، خوش قسمتی سے ریل اور جہاز نے راستہ کی مشکلات کو کم کر دیا تہا اسلئے قسطنطنیہ، مصر، اور حرمین کا سفر انکے لئے آسان ہو گیا، اور وہان کے طریقۂ تعلیم و نصاب درس کو پڑھ کر اُنہین معلوم ہوا کہ بخارا کو جو کچھ علمی فضیلت حاصل ہے وہ زمانہ گذشتہ کے لحاظ سے ہے، موجودہ حالت مین اسکا علمی پایہ کچھ بلند نہین ہے، اسلئے اکثر طلبا نے بخارا کے سفر کو ترک کر دیا، اور یہ گویا انکی تمامتر اصلاحات کا سنگ بنیاد تہا،

اب مختلف ممالک کے سفر اور مختلف ممالک کے مسلمانون کے میل جول سے انکو معلوم ہوا کہ اُنھون نے جو طریقۂ تعلیم اختیار کیا تہا، اسکے ذریعہ سے نہ سلف کی طرح، حدیث، تفسیر، فقہ، اخلاق، اور معانی و بیان مین مہارت پیدا ہوتی، نہ ترقی یافتہ قومون کی طرح علوم جدیدہ مین کمال حاصل ہوتا، اسلئے جبکہ تمام قومین آگے بڑھ رہی ہین، تاتاری اپنا قدم پیچھے ہٹا رہی ہین،

اسی زمانہ مین ابتدائی تعلیم کے بعض جدید اصول کو جو قسطنطنیہ مین رائج تھے، اسمٰعیل مرزا قریمی نے اپنے ملک مین بھی رائج کیا اور اپنے اخبار ترجمان کے ذریعہ سے انکے فواید کی اشاعت کی، جنکو وہان کے برگزیدہ اصحاب نے قبول کر لیا، اور رفتہ رفتہ انکے مطابق یہان بھی تعلیم کا رواج ہو گیا، اسکے بعد ابتدائی تعلیم کے نصاب مین جو لغو و مزخرف رسالے داخل تھے وہ خارج کر دیے گئے اور اسکے بجاے ایسے رسالے داخل کئے گئے جو اعتقادات، عبادات اور معاملات کے مسائل پر مشتمل تھے، اسکے بعد صرف و نحو کی بعض ابتدائی کتابین تاتاری زبان مین ترجمہ کیگئین، تعلیم کیلئے تنخواہ دار معلمین مقرر کئے گئے جنکا کام تعلیم کے سوا اور کچھ نہ تھا، تعلیم کے اوقات مقرر کئے گئے، نصاب سے غیر مفید کتابین نکال ڈالی گئین، اور ضروری علوم شلاً معانی بیان، بدیع، عروض، تفسیر، اور حدیث کی کتابین داخل کی گئین، بعض جدید علوم شلاً حساب، جغرافیہ، اور تاریخ کی کتابین بھی داخل نصاب کی گیئن،

اصلاح نصاب کے علاوہ اور مختلف قسم کی اصلاحات عمل مین آئین، پہلے مدرسہ مین طلبا کے آنے جانے کا وقت مقرر نہ تھا، اب وقت مقرر کیا گیا، پہلے طلبا اپنا کھانا خود پکاتے تھے، اب کھانا پکانے کے لئے باورچی مقرر کئے گئے، اس طریقہ سے طریقۂ تعلیم اور مدارس عربیہ کی حالت مین ایک محسوس اصلاح ہو گئی، اور یہ طریقہ تمام ملک مین اصول جدیدہ کے لقب سے مشہور رہوا، امرا کو اس طریقہ کے فواید نظر آے تو انھون نے نہایت فیاضانہ طریقہ سے اسکی حوصلہ افزائی کی، اور خود اپنے مصارف سے متعدد مکاتب و مدارس قائم کئے، جنمین اسی اصول کے موافق تعلیم دیجانے لگی، لیکن موافقین کے ساتھ ساتھ علما مین ایک گروہ مخالفین کا بھی پیدا ہوا، جنمین دو قسم کے لوگ تھے، ایک تو محض رشک و حسد سے اس طریقہ کو بدعت، کفر، اور اصول سلف کے مخالف سمجھتے تھے، اور دوسرے لوگ حقیقتہً اپنی جہالت و ناواقفیت سے

اُسکو بُرا سمجھتے تھے، اور اسپر سخت لعن وطعن کرتے تھے، ان لوگون کو مخالفت کا ایک اور موقع یہ ہاتھ آیا کہ فرقہ یزیدیہ کے چند متبعین نے اپنے آپکو اصول جدیدہ کا پیرو مشہور کر کے بعض ایسی باتون کی اشاعت کی جو شریعت کے مخالف تہین، مثلاً یہ کہ اصول جدیدہ ہمکو داڑہی منڈانے مونچھ بڑہانے، راگ باجا سُننے، عورتون کو بے پردہ کرنے، تصویر لگانے، اور کفار کی وضع اختیار کرنیکی اجازت دیتا ہے،

اخبار شرق الروس انہین لغویات کی اشاعت کے لئے نکالا گیا، اور اس نے اُن لوگون کے مضامین کو نمک مرچ لگا کر نہایت خوشی سے شایع کرنا شروع کیا، مخالفین کے ہاتھ یہ حربہ لگا تو انھون نے ہر موقع پر اس سے کام لیا، اور عوام مین اس طریقہ تعلیم کے متعلق سخت برہمی پہیلا دی، اسکے مقابلہ مین موافقین نے یہ غلطی کی کہ ان لغویات کا جواب شایع کرنا تضیع اوقات سمجھا، اِسلئے جن لوگون پر ان مضامین کا اثر پڑ چکا تہا وہ اور راسخ ہوگیا، اور وہ یہ سمجھے کہ یہ خاموشی رضا و تسلیم کے مرادف ہے،

جو لوگ مصر، قسطنطنیہ، اور حرمین شریفین کا سفر کر کے آئے، اور جن طلبا نے جدید اصول کے موافق تعلیم پائی، ان مین بعض نے درحقیقت بہت سی باتون مین قولاً و عملاً شریعت کی مخالفت کی اسلئے اُنکے قول و عمل کے ذریعہ سے مخالفین نے عوام کو اور بھڑکایا، اور ہندوستان مین آج جو حالت قائم ہے، بعینہ وہی تاتار مین بھی قائم ہوگئی،

---

# باب المراسلۃ و المناظرۃ

## سورۂ یوسف سے ایک واقعہ کی تفسیر

از جناب ڈاکٹر صادق علی صاحب کپورتھلہ

آیت ذیل کے بارہ مین علماے کرام اور افاضل علام سے موٗدبانہ استفسار کیا جاتا ہے،

قال اللہ تعالی وَقَالَ نِسْوَۃٌ فِی الْمَدِیْنَۃِ امْرَأَۃُ الْعَزِیْزِ تُرَاوِدُ فَتَاھَا عَنْ نَفْسِہٖ قَدْ شَغَفَھَا حُبًّا اِنَّا لَنَرٰھَا فِیْ ضَلٰلٍ مُّبِیْنٍ فَلَمَّا سَمِعَتْ بِمَکْرِھِنَّ اَرْسَلَتْ اِلَیْھِنَّ وَاَعْتَدَتْ لَھُنَّ مُتَّکَأً وَّاٰتَتْ کُلَّ وَاحِدَۃٍ مِّنْھُنَّ سِکِّیْنًا وَّقَالَتِ اخْرُجْ عَلَیْھِنَّ فَلَمَّا رَاَیْنَہٗ اَکْبَرْنَہٗ وَقَطَّعْنَ اَیْدِیَھُنَّ وَقُلْنَ حَاشَ لِلّٰہِ مَا ھٰذَا بَشَرًا اِنْ ھٰذَآ اِلَّا مَلَکٌ کَرِیْمٌ ۝

ان آیات کی تفسیر مین جو کچھ مفسرین رحمہم اللہ نے لکھا ہے اسکا ماحصل یہ ہے کہ زوجۂ عزیز کا ایک غلام پر عاشق ہونے کا اور غلام کے نفرت کرنیکا چرچا ہونے لگا، تو اُس نے چرچا کرنے والی عورتون کی دعوت کی، ہر ایک کے ہاتھ مین چھری دی، یوسف علیہ السلام کو اُنکے سامنے کیا سب نے اُنکے کمال حسن کا اعتراف کیا اور ایسی مدہوش ہوئین کہ اپنے ہات کاٹ ڈالے،

اس تفسیر کی نسبت ایک تو یہی معلوم نہین کہ سند کیا ہے، کتابون مین چند قدماے مفسرین کے حوالے بیشک درج ہین، لیکن قدما کا قول بھی جب تک اُسکے ساتھ روایت و درایت کی سند نہو بروے اصول اسلامی معتبر نہین، دوسرے اس تفسیر پر کئی طرح کا اشتباہ ہوتا ہے کیونکہ اگر چرچا کرنیوالی عورتون کا یہی اعتراض ہوتا کہ زوجۂ عزیز عبرانی غلام کے ساتھ ناجائز تعشق کا جرم کیون کرتی ہے، تو اُن کا یہ اعتراض بجا اور انکا خیال نہایت پاکیزہ ہوتا، مگر قرآن مین اُن کے

خیال" کو مکر" سے تعبیر کیا گیا، مگر قرآنی اصطلاح مین یا تو فن و فریب کے مذموم معنون مین مستعمل ہے یا کسی پوشیدہ تدبیر کے معنون مین، حالانکہ کسی فعل بد کے ارتکاب کا تذکرہ نہ فن و فریب ہے نہ مخفی تدبیر، اسلئے عورتون کے جس فعل کو مکر کہا گیا ہے وہ صرف زلیخا کے الزام ہی کا تذکرہ نہین، بلکہ اس سے بڑھکر کچھ اور بھی ہوگا، خود مفسرین کو یہ اعتراض سوجھا ہے اور وہ کئی طرح سے تاویل کرتے ہین، مثلاً یہ کہ عورتون نے اس بہانے سے یوسف علیہ السلام کو دیکھنا چاہا ہوگا، اور یہ مکر ہے لیکن جواب یہ ہے کہ یوسف علیہ السلام پردہ نشین نہ تھے، شہر کے گلی کوچون مین بے تکلف چلتے پھرتے ہونگے، انکو دیکھنا مشکل نہ تھا، اور نہ مصر کی عورتون مین ایسی پردہ نشینی کا بھی ثبوت ہے کہ نہ گھر سے باہر نکلین نہ کھڑکی دروازہ ہی سے باہر جھانک سکین، اور بالفرض وہ ایسی پردہ نشین ہوتین تو گھر مین بلاکر یوسف علیہ السلام کو بے تکلف انکے سامنے بلایا بھی نہ جاتا بلکہ کسی حیلہ بہانہ سے چق یا پردہ کے اندر سے انہین دیکھنے کا موقع دیا جاتا، لیکن قرآن مین صاف کہا گیا ہے کہ اس نے یوسف کو انکے سامنے باہر نکالا،

پھر ہاتھون کو کاٹ لینا اگر بے اختیاری اور شدت حیرت کا فعل ہو تو ایسے افعال دفعتہً سرزد ہوا کرتے ہین اور پہلے سے معلوم نہین ہوسکتا کہ کوئی شخص مختل الحواس ہو جائیگا تو اس سے کس قسم کی حرکت سرزد ہوگی، اگر زوجہ عزیز کو یقین ہوتا کہ یوسف علیہ السلام کو دیکھکر یہ عورتین ازخود رفتہ ہو جائینگی اور دیوانون کی سی حرکتین کرنے لگین گی تو اسکا خیال اس قسم کے کسی ایک فعل پر مرکوز نہین ہوسکتا تھا، اور یہ یقین کرنیکی کوئی وجہ نہ تھی کہ بدحواس ہوکر وہ ضرور اپنے ہاتھ ہی کاٹین گی، بلکہ وہ گمان کرسکتی تھی کہ ممکن ہے بیہوش ہوکر گر پڑین، ممکن ہے کہ چیخنے چلانے لگین، ممکن ہے شدت اضطراب مین یوسف سے لپٹ جائین اور انکے ہاتھ مین کوئی حربہ دیا جائے تو ممکن ہے ہاتھ کاٹ لین، ممکن ہے کوئی اپنا گلا کاٹ لے، کوئی جسم کے

کسی اور حصہ کو نقصان پہنچاے اور جو عورت چھری ہاتھ مین لئے ہوے یوسفؑ کو جھپٹ جاے
وہ چھینا جھپٹی مین ممکن ہے یوسف ہی کو زخمی کر دے اور ممکن ایک طرف بلکہ ضرور ہے کہ
بے اختیاری مین جب حربہ سے کام لیا جاے تو سب سے ایک ہی قسم کا فعل سرزد ہو بلکہ کسی کا
ہاتھ کٹے، کسی کی ناک، کسی کا گلا، اور کسی کے ہاتھ سے کسی اور کو نقصان پہنچے، پس یوسف کے
جمال کا اعجاز اور دیکھنے والون کے بے اختیار ہونیکا تماشا مقصود ہوتا تو سب کے ہاتھ مین چھری
دینے کی ضرورت نہ تھی، بیہوشی اور بدحواسی چھری کے بغیر بھی ثابت ہو سکتی تھی، اور چھری دینے مین
اتنے مختلف الاشکال اور خوفناک حادثون کا احتمال تھا، اور بالخصوص خود یوسف علیہ السلام کو
نقصان پہنچ جانیکا جسکو زلیخا برداشت نہ کر سکتی، مگر لکھا یہ ہے کہ جس طرح انکے فرش و بستر کا
اہتمام کیا گیا ہے، اسی طرح سب کے لئے چھری مہیا کرنیکا خاص اہتمام کیا ہے، پس ضرور ہے کہ اسکی
غرض بھی مہتم بالشان اور نتیجہ خیز ہوگی، اگر کہا جاے کہ چھری کو کھانا کھانے مین استعمال کرنا
مقصود تھا تو پھر یہ قرین قیاس نہین کہ چھری کے ساتھ کھانیکی چیز سب نے ایک ہی وقت مین
کھانی شروع کی ہو، بالخصوص اسوقت مین جب یوسف علیہ السلام انکے سامنے آے اور پھر
سب عورتون پر جو مختلف الطبایع اور مختلف الاحساس ہونگی اثر بھی ایک ہی ہو کہ کھاتے
کھاتے ہاتھ کاٹ لین، نہ کوئی ان مین سے ضبط کر سکے، نہ کوئی زیادہ بیقرار ہو کر کسی اور حرکت کا
ارتکاب کرے، نیز حسن و جمال کے نظارہ سے ایسا مدہوش ہونا کہ انسان اپنے تئین زخمی کرلے
ابتداے آفرینش سے آجتک ایسا کوئی واقعہ سننے مین بھی نہین آیا اور خود زوجۂ عزیز جو
یوسف علیہ السلام کی سب سے زیادہ عاشق تھی، خود اسپر بھی ایسا حادثہ نہین گذرا، غرض اس
تفسیر مین عورتون کے الزام کو اور انکے ہاتھ کاٹنے کو جس شکل مین بیان کیا گیا ہے، غیر منصوص
اور خلاف سیاق و سباق ہونیکے علاوہ سراسر خلاف عقل اور غیر مربوط ہے،

اس تفسیر سے قطع نظر الفاظ قرآن سے جو گمان غالب پیدا ہوتا ہے، وہ یہ ہے کہ زوجہ عزیز کی نسبت مصر کی چالاک عورتون مین چرچا یہ ہوا ہوگا کہ عجب نادان ہے، غلام کو اپنی جانب راغب کرنے مین کامیاب نہین ہوسکتی اور مفت مین بدنام ہوتی ہے، جوان آدمی کا پھسلا لینا کیا مشکل ہے، خود جوان عورت ہے خوبصورت ہے، اپنے غلام کے جسم وجان پر ہر طرح کا اختیار رکھتی ہے، ہم اگر اسکی جگہ ہون تو دم بھر مین سیدھا کرلین، ویسے نہ مانے تو ڈرا دھمکا کر راہ پر لگالین، یہ عیاری اور بدمعاشی کی باتین ہین جو زلیخا نے سُنی ہونگی، اور انکو بلا بھیجا ہوگا یا تو اسلئے کہ انکو یوسف علیہ السلام کی غیر معمولی عصمت کا قائل کرے یا اس خیال سے کہ انکی تدبیر سے خود اسکا اپنا کام بھی بنجائے، چنانچہ وہ آئین تو ضرور پہلے مشورہ ہوا ہوگا، اور ایک خاص مدعا کو مدنظر رکھکر سب کے لئے بستر اور چھری مہیا کردیگئی ہوگی، پھر یوسف علیہ السلام کو انکے پاس بھیجا ہوگا انھین اپنے آقا کی بیوی کا حکم بجالانے مین کیا عذر تھا تشریف لیگئے ہونگے، وہان عورتون نے پہلے اپنے نازو کرشمہ سے کام لیا ہوگا، اسکا اثر نہ ہوا ہوگا تو ڈرایا دھمکایا ہوگا، اس سے عاجز آئی ہونگی تو اپنے ہاتھون پر ایسے زخم لگائے ہونگے، جیسے کوئی ظالم چھری سے حملہ آور ہوا اور مظلوم ہاتھون پر اُسکے وار کو روکے اور زخم کھائے، یہ اسلئے کہ اے ظالم تو ہمارا کہنا نہین مانتا تو اب یہ زخم دکھا کر تجھکو مجرم بنائینگے کہ تو نے ہماری عصمت پر حملہ کرنا چاہا اور ہمنے نہ مانا تو چھری سے حملہ آور ہوا جسکو ہمنے ہاتھون پر روکا، اب بھی مان جا ورنہ مجرم بنکر سزا پائیگا، یوسف علیہ السلام نے ایک نہ سُنی ہوگی تو بے ساختہ انکی زبان سے نکلا ہوگا مَا هٰذَا بَشَرًا اِنْ هٰذَا اِلَّا مَلَكٌ كَرِيْمٌ یہ آدمی نہین یہ تو فرشتہ ہے،

یہ تفسیر لفظ مکر اور ہاتھ کاٹنے کے واقعہ سے بھی مربوط ہے، اور باقی قصہ مین بھی کئی جگہ سے یہی مطلب متبادر ہوتا ہے،

اول - یوسف علیہ السلام اس واقعہ کے بعد دعا کرتے ہین رب السجن احب الی مما یدعوننی الیہ والا تصرف عنی کیدھن اصب الیھن واکن من الجاھلین، یہان ھنّ کی ضمیر مین سب عورتون کو شامل کرتے ہین اور التجا کرتے ہین کہ جس کام کی طرف یہ سب عورتین بلاتی ہین اُس سے تو قید ہوجانا بہتر، اور اگر تو مجھے انکی چالون سے نہ بچائیگا تو مین انکی طرف مائل ہوجاؤنگا، اور اصب الیھن نص ہے اس مطلب کی کہ سب عورتین یوسف علیہ السلام کو اپنی اپنی طرف بلاتی تہین ورنہ وہ کیون فرماتے کہ مین انکی طرف مائل ہوجاؤنگا، اور جواب مین خدا فرماتا ہے فصرف عنہ کیدھن یہان وہی جمع مونث کی ضمیر ہے اور سب کے کید سے یہی بہکانا اور اپنی جانب مائل کرنا مراد ہوسکتا ہی ورنہ دیکھکر بیہوش ہوجانا کوئی کید نہین،

دوئم - جن لفظون مین زلیخا کے بہکانے کا ذکر ہے، انہین لفظون مین تمام عورتون کے فعل کا ذکر کیا گیا ہے، یوسف علیہ السلام کی درخواست پر بادشاہ نے عورتون سے دریافت کیا ہے تو زلیخا کہتی ہے الان حصحص الحق انا راودتہ عن نفسہ باقی عورتون سے بادشاہ پوچہتا ہے تو وہ بھی یہی کہتی ہین ما خطبکن اذ راودتن یوسف عن نفسہ جب زلیخا کے کلام کا یہ مطلب ہے کہ مین نے یوسف کو اپنی طرف بلایا تو بادشاہ کے کلام کا بھی یہی مطلب ہوگا جب تم نے یوسف کو اپنی طرف بلایا تو اُسے کیسا پایا، یہ الفاظ صاف بتاتے ہین کہ یوسفؑ کے فرمانے سے یا کسی اور طرح سے بادشاہ کو علم ہوگیا تھا کہ انہین ان عورتون نے اپنی جانب مائل کیا تھا، اور یہ وہی واقعہ ہے جبکہ عورتون نے اپنے ہاتھ کاٹے، کیونکہ حضرت یوسف بھی دریافت کرتے ہین، ما بال النسوۃ التی قطعن ایدیھن (ان عورتون کا واقعہ ہی جنھون نے اپنے ہاتھ کاٹے تھے)

سوئم - عورتون نے بہکانے کے بعد حضرت یوسف علیہ السلام کی عصمت کا اعتراف کیا تو زلیخا کہتی ہے، فذلکن الذی لمتننی فیہ ولقد راودتہ عن نفسہ فاستعصم یہان اگر

زلیخا کا یہی مطلب ہوتا کہ عورتین میرے محبوب کو فقط دیکہہ لین اور اُنکے جمال کا اعتراف کرین تو فذٰلکن الذی لمتننی کہنا کافی تہا، یعنی دیکہو ایسی چیز ہے جسپر مرنے کا تم مجھے طعنہ دیتی ہو اسکے بعد یہ بھی کہنا کہ مین نے اسکو اپنی طرف راغب کیا مگر کامیاب نہوئی بے محل ہے، کیونکہ یہ واقعہ عورتون کو پہلے سے معلوم تہا اور اسی کا وہ طعنہ دیتی تہین، یہ فقرہ چسپان ہوتا ہی تو اسی صورت مین کہ عورتین بھی یوسف علیہ السلام کو اپنی جانب راغب کرنے مین ناکام رہی ہون اور زلیخا کہے کہ دیکہو یہ وہ بہادر ہے جسپر قابو نپانے کا تم طعنہ دیتی تہین، اب تم نے بھی اپنی جانب بلاکر دیکہہ لیا کہ وہ بس مین نہ آیا، اسی طرح مین اُسے بلاتی تھی اور وہ نہین مانتا تہا تو مجھے نادان کیون کہتی ہو،

چہارم - اس واقعہ کے بعد خدا فرماتا ہے ثم بدالھم من بعد ما راوُ والاٰیات لیسجننہ حتیٰ حین یہان ھُم کی ضمیر عزیز اور اُسکے کارپردازون کی جانب راجع ہے اور کہا گیا ہے کہ انھون نے نشانات دیکھنے کے بعد اُسے قید کرنا مناسب سمجہا، یہان نشانات سے مراد اگر معجزات ہون تو اول تو قرآن مین یوسف علیہ السلام سے اس غلامی کے زمانہ کا کوئی معجزہ مروی نہین، ایک شہادت دینے والیکا ذکر ہے جسکی نسبت قرآن کریم مین مذکور نہین کہ وہ شیر خوار بچہ تہا، دوسرے اگر روایات کے بموجب اُسکو شیر خوار بچہ بھی مان لیا جائے جب بھی یہ صرف ایک معجزہ ہوگا، اور یہان آیات جمع کا لفظ ہے، اور معجزہ کے معنی لئے جائین تو کئی معجزے ہونے چاہئین، تیسرے اگر بہت سے معجزات فرض کرلئے جائین تو معجزات کے دیکھنے کے بعد جب اُنکی عظمت مسلّم ہوچکی ہو، قید مین بھیجنے کی تیاری کرنا ناقابل فہم بات ہے، معجزات کو دیکھکر وہی فیصلہ ہونا چاہیئے تہا جو عزیز نے شہادت سننے کے بعد کیا تہا کہ یوسف کو جدا رہنے کا حکم دیا اور زلیخا کو ملامت کی، پس یہان آیات سے معجزات مراد نہونگے بلکہ وہ

نشانات مراد ہونگے جو عورتون نے مکاری سے حضرت یوسفؑ کو مجرم بنانے کیلئے بنائے تھے،
اور ضرور عورتون نے اپنے زخم دکھا کر یوسف علیہ السلام پر الزام قائم کیا ہوگا جسپر دیکھنے والون نے
کچھ یقین کیا ہوگا کہ زخم موجود تھے، اسلئے فیصلہ کیا ہوگا کہ تھوڑی سزا قید کی دیدو،

پنجم - جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے مرض الموت مین فرمایا کہ ابوبکرؓ نماز پڑھائین
حضرت عائشہ کے کہنے سے حضرت حفصہؓ نے حضرت عمرؓ کی سفارش کی تو آنحضرتؐ نے فرمایا
انکن صواحب یوسف اس فقرہ مین حضرت حفصہ کی ایک طرح کے غلط مشورہ دینے پر
اور حضرت عمر کے امام بنانیکی ترغیب پر انہین یوسف کی ہمراہی عورتون سے تشبیہ دی ہے
تو ضرور اُن عورتون نے بھی یوسف علیہ السلام کو بری ترغیب دی ہوگی، جمال دیکھکر عشق
ہوجاتین تو انکی یہ تشبیہ موزون نہوتی،

یہ تفسیر جو علماے کرام کی خدمت مین پیش کیجاتی ہے، راقم کے خیال مین قرآن کریم
اور حدیث کی دلالۃ النص اور اشارۃ النص سے ثابت ہوتی ہے، اور ہر طرح مناسب حال اور مربوط ہے
حضرات علما سے درخواست ہے کہ اُسکی نسبت اپنی رائے مفصل و مدلل تحریر فرمائین اور عنداللہ
ماجور ہون، خدا فرماتا ہے، وَلَا تَكْتُمُوا الشَّهَادَةَ ٥

اَللّٰهُمَّ اَرِنَا الْحَقَّ حَقًّا وَالْبَاطِلَ بَاطِلًا ٥

---

**معارف:** آپ نے ان آیات کی جو تفسیر کی ہے حضرۃ الاستاذ علامہ **شبلی** نے اپنے حلقہ درس
قرآن مجید مین بھی یہی تفسیر فرمائی تھی، اس توارد خیال پر غالب کا یہ مصرع یاد آتا ہے،

متاع من ز نہانخانۂ ازل بردہ است

---

# باب التقریظ والانتقاد

## اساس التعلیم

از خامہ مولوی عبدالماجد بی۔ اے، ایم آر اے ایس ایم اے ایس

عام خیال یہ ہے کہ تعلیم و تربیت کا کام ہر شخص انجام دے سکتا ہے، اور معلم کیلئے اصول تعلیم کی واقفیت بالکل ضروری نہین، لیکن واقعہ یہ ہے کہ اس سے زیادہ بے بنیاد کوئی خیال نہین، اسمین شبہہ نہین کہ ہر زمانہ مین صدہا ہزارہا معلم ایسے ہوتے رہے ہین (اور اب بھی موجود ہین) جنھون نے فن معلمی کی باضابطہ تحصیل کے بغیر اپنے فرائض کو نہایت کامیابی کے ساتھ انجام دیا ہے، لیکن اس سے عام خیال کی صحت ثابت نہین ہوتی، بیشمار انسان ہین جو بغیر کسی طب کی طرف رجوع کئے امراض سے شفایاب ہو جاتے ہین، مگر کیا اس سے فن طب کا غیر ضروری ہونا ثابت ہوتا ہے؟ لاکھون کروڑون آدمی بغیر منطق کا ایک حرف پڑھے صحیح نتائج تک پہنچ جاتے ہین، لیکن کیا اس سے فن منطق کی عدم ضرورت پر استدلال کرنا صحیح ہوگا؟

یورپ مین ایک بڑی حد تک اس عام غلط فہمی کی اصلاح ہوگئی ہے، اور فن تعلیم نے ایک مستقل و باضابطہ فن کی حیثیت اختیار کرلی ہے، ہر سال صدہا کتابین اس موضوع پر شائع ہوتی ہین، اور سینکڑون ہفتہ وار و ماہوار پرچے نکلتے ہین، جنمین عام تعلیمی معلومات کے ساتھ تعلیم کے مختلف طریقون پر بحث ہوتی ہے، اور معلمی کے اصول شرح و بسط سے بیان کئے جاتے ہین، صدہا محققین نے اپنی عمرین اسی فن کی تحصیل و مطالعہ کے لئے وقف کردی ہین، جسکا لازمی نتیجہ یہ ہے کہ تحقیقات کا سلسلہ برابر جاری رہتا ہے، اکتشافات ہوتے رہتے ہین،

اور ہر روز جدید کلیات وضع ہوتے رہتے ہین،

ہندوستان مین شاید ابھی وہ دن نہین آیا ہے کہ اس فن کے مجتہدین و محققین پیدا ہون، جو اپنے اجتہادات سے سارے عالم کو سبق دین، لیکن وہ اگر سبق دینے کے قابل نہین تو سبق لینے سے تو معذور نہین، اور کون کہہ سکتا ہے کہ اسکی یہ آجکی شاگردی کل کی استادی کا پیش خیمہ نہین؟ علم وفن کی شمع دنیا مین ہمیشہ یون ہی روشن ہوتی آئی ہے، جس قوم کے سر پر آج استادی کی دستار نظر آرہی ہے، کل اُسے زانوے تلمذ تہ کرنا پڑیگا، جو قوم آج شاگردانہ حیثیت سے درس لے رہی ہے، کل خود اسکے درس کا شہرہ ہوگا، یہ حال جملہ علوم وفنون کا ہی، فن تعلیم اس کلیہ سے مستثنیٰ نہین،

خواجہ غلام الحسنین پانی پتی غالبًا پہلے شخص ہین جنھون نے (پنجاب یونیورسٹی کے مساعی جمیلہ کے بعد) انجمن ترقی اُردو کے حسب فرمائش اسپنسر کی معرکتہ الآرا کتاب فلسفۂ تعلیم کا اردو مین ترجمہ کیا، جسکے مطالعہ سے خالص اردو دان جماعت کو نظر آسکتا ہی کہ فن تعلیم ایک مستقل فلسفہ کی حیثیت رکھتا ہے، اور اسکے مسائل کسدرجہ اہمیت رکھتے ہین، سرکاری یونیورسٹیان، ماسٹرون کے لئے جو درسی کتابین تیار کراتی رہتی ہین، اگر اُنسے قطع نظر کیجائے تو فلسفۂ تعلیم کے بعد سے کہنا چاہیئے کہ اُردو کی رفتار عمل اس سمت مین بالکل رک گئی تھی، اور ایک آدھ رسالہ جو اس درمیان مین شایع ہوئے اُنھین ملک مین کوئی خاص مقبولیت واہمیت نہ حاصل ہوئی،

ایک عرصہ دراز تک سکون رہنے کے بعد ایک جوان مرد نے پھر اس میدان مین قدم رکھا ہے، منشی عبد الحق بی۔ اے، ال، ال بی، منصف لکھنؤ، ہماری قوم کے ان مستثنیٰ افراد مین ہین جو عدالتی وسرکاری ذمہ داریون کے ساتھ اپنی دماغی زندگی کو بھی قائم رکھتے ہین،

اور اس سے بڑھکر یہ کہ اپنے لطف مین اپنے ہم وطنون کو بھی شریک کرنا چاہتے ہین، حال مین اُنھون نے اساس التعلیم[۱] کے نام سے جو کتاب شایع کی ہے وہ اُنکے وسیع مطالعہ کا ثمرہ ہے،

اسوقت یورپ مین جو ذات فن تعلیم کی سب سے بڑی ماہر تسلیم کیجاتی ہے، وہ طبقۂ رجال مین نہین بلکہ ایک اطالوی خاتون ڈاکٹر مانٹی سوری ہے، جسکے نظریات نے یورپ کے تعلیمی حلقون مین گویا ایک انقلاب برپا کردیا ہے، اساس التعلیم کا اصلی ماخذ اسی ڈاکٹر مانٹی سوری کی تصنیفات ہین، گو ساتھ ہی بعض دیگر مشاہیر حکما، مثلاً جیمس، اسپنسر، وغیرہ سے بھی استفادہ کیا گیا ہے،

مولف، ایک دلچسپ مقدمہ کے بعد باب اول مین جسم کے ان حصون سے بحث کرتے ہین جنکا تعلیم وتربیت سے خاص تعلق ہے، مثلاً دماغ، نخاع، اعصاب وغیرہ، اور جنکے مجموعہ کا نام نظام عصبی ہے، باب دوم مین اسی طرح نفس کے عناصر اصلی کی تشریح وتحلیل کیگئی ہے، باب سوم سے باب پنجم تک نفس کے تاثر اور نشو و نما کے طریقون کا ذکر ہے، جسکے ضمن مین، احساس، اور جبلت ماحول، وغیرہ پر مفصل بحثین ہین، یہانتک کتاب کا نظری یا فلسفی حصہ تھا، باب ششم سے آخر تک کتاب کا عملی جزو ہے، باب ششم مین ڈاکٹر مانٹی سوری کے طریقۂ تعلیم کی توضیح وتشریح ہی باب ہفتم وہشتم مین اُن قواے دماغی پر بحث ہے، جن پر گویا تعلیم وتعلّم کا دارومدار ہے، یعنی توجہ وحافظہ، آخری باب مین یہ دکھایا گیا ہے کہ تنبیہ وتحسین، سزا دہی وحوصلہ افزائی کا بچون کی طبایع پر کیا اثر پڑتا ہے، اور یہ کن کن صورتون مین اور کس حد تک مناسب ہین،

ڈاکٹر مانٹی سوری کے طریقۂ تعلیم کا اصل الاصول یہ ہے کہ تعلیم الفاظ کے ذریعہ سے نہین بلکہ اصل اشیاء کے ذریعہ سے ہونا چاہیئے، قدیم طریقۂ تعلیم مین بغیر اشیاء خارجی کی وساطت کے

[۱] اساس التعلیم، مولفہ منشی عبد الحق، ضخامت مع دیباچہ ۱۰۰ صفحہ، پتہ: الناظر بک ایجنسی، چوک لکھنؤ، قیمت ۸/

طلبہ کو الفاظ اور انکے معانی رٹا دیئے جاتے تھے جس سے انکے ذہن مین کوئی صاف مفہومی کیفیت پیدا ہی ہونے پائی تھی، کنڈر گارٹن طریقۂ تعلیم نے اصلاح کا ایک قدم آگے بڑھایا، اس نے تصاویر، کھلونون اور نمونون کے ذریعہ سے اصل شے کی ماہیت طلبہ کے ذہن نشین کرنا چاہی، مانٹی سوری کا اصول یہ ہے کہ یہ تصویرین اور کھلونے بھی کافی نہین، بلکہ جہانتک ممکن ہو بچون کو براہِ راست اصل اشیار سے واقفیت پیدا کرانا چاہیئے، فرض کرو، بچہ کے سامنے "انجن" کا لفظ آتا ہے، قدیم طرز کا استاد صرف اسکے معنی بتا دیگا کہ انجن ایک لوہے کی بنی ہوئی خاص قسم کی گاڑی ہوتی ہے جو باقی گاڑیون کو کھینچتی ہے، اس سے زیادہ ترقی یافتہ صورت یہ ہے کہ انجن کی تصویر بچہ کو دکھا دی جاے، اس سے بھی بڑھکر یہ کہ انجن کا کھلونا لاکر بچہ کے سامنے رکھدیا جاے، مانٹی سوری کا طریقہ یہ چاہتا ہو کہ بہت چھوٹی ساخت کے اصل انجن بچہ کے مشاہدہ مین آئین، جنکے کل پرزے مثل بڑے انجنون کے ہون، اور جو انہین کی طرح بھاپ کی قوت سے حرکت کرین، اس طریقہ سے بچہ کو ایک دن مین انجن سے جتنی واقفیت ہوسکتی ہے اتنی ساری عمر انجن کے لفظی معانی ازبر کئے رہنے سے نہین ہوسکتی،

مانٹی سوری کا ایک دوسرا اہم اصول یہ ہے کہ جہانتک ممکن ہو بچون کے کسی فعل مین مداخلت نہ کیجاے، استاد کا کام صرف یہ ہے کہ ایسا سامان بچہ کے گرد وپیش بہم پہنچا دے جس سے وہ ازخود تعلیم حاصل کرے، نہ یہ کہ ہر بات اسے بتاتا رہے، قدیم طرز تعلیم مین اور اسمین جو زمین وآسمان کا فرق ہے اسے ہر شخص سمجھ سکتا ہے،

مانٹی سوری کا سارا نظام تعلیم اسی قسم کے مجتہدانہ اصول ومسائل پر مبنی ہے، مولف اساس التعلیم کی یہ خدمت کچھ کم وقیع نہین کہ اسکی وساطت سے اُردو خوان پبلک بھی ان اہم ومعرکۃ الآرا مباحث ونظریات سے مستفید ہوسکیگی،

مولف صاحب اگر طبع ثانی میں امور ذیل کا لحاظ رکھیں تو انکی کتاب موجودہ حالت سے بدرجہا زاید مفید و دلچسپ بن سکتی ہے، موجودہ ایڈیشن میں افسوس ہے کہ انکا لحاظ نہیں کیا گیا، لیکن آیندہ انہیں فروگذاشتون کی بہ آسانی تلافی ہوسکتی ہے،

(۱) کتاب کی زبان اتنی سلیس و شستہ نہیں کہ عام ناظرین کو اس سے دلچسپی ہو سکے، مصطلحات سے تو مجبوری ہے وہ تو بہرصورت ایسی ہونگی جو عام ناظرین کو نامانوس معلوم ہونگی، لیکن انکے علاوہ کتاب کا عام طرز بیان زیادہ دلکش اور سلجھا ہوا ہونا چاہئے،

(۲) نفسیات و بعض دیگر علوم متعلقہ کی بہت سی مصطلحات پیشتر سے اردو میں رائج ہو چکی ہیں، مولف نے متعدد مقامات پر یا تو انہیں چھوڑکر کوئی جدید اصطلاح استعمال کی ہے، یا انہیں کہ کسی بالکل جدید مفہوم میں استعمال کیا ہے جس سے ناظرین کے ذہن کو یقیناً وحشت ہوگی،

(۳) مولف نے طریقۂ تعلیم، لباس و غذا وغیرہ سے متعلق جہان عملی ہدایات دی ہیں، بہ مشکل سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ ہندوستان میں بیٹھکر ہندوستانی بچون کے لئے کتاب لکھ رہے ہیں (جنمین امیر و غریب سب شامل ہیں) بلکہ یہ معلوم ہوتا ہے کہ انکے مخاطب اہل یورپ ہیں یا صرف وہ ہندوستانی خوشحال گھرانے جنھون نے یورپین طرز معاشرت اختیار کرلیا ہے، کتنے متوسط و ادنی طبقہ کے ہندوستانی بچے ایسے ہیں جو صبح کے ناشتہ میں دودھ، نیم برشت انڈا، روے کا حلوا، میلنس فوڈ، ماَلٹڈ ملک، اور دوسرے اوقات میں انار، انگور، یخنی، نان پاؤ، مکھن، استعمال کرنیکی مقدرت رکھتے ہیں؟ اسی طرح ہندوستانی بچون کے لئے یہ ضروری نہیں کہ وہ سلیقۂ خانہ داری کی تعلیم خواہ مخواہ میز کرسی وغیرہ مغربی ہی فرنیچر کے ذریعہ سے حاصل کریں، فرش، قالین، تخت، گاؤتکیہ کی وساطت سے بھی انہیں سادی درجہ کی خوش سلیقگی آسکتی ہے،

(۴) بعض الفاظ کی صحت نظرثانی کی محتاج ہے، اعصاب کا واحد "عصب" مستعمل ہے،

"عصبہ" جماعت کے معنی مین آتا ہے "حکم" کی جمع "احکام" کافی ہے "احکامات" کی ضرورت نہین، "اعصابی انحطاط" کے بجاے "عصبی انحطاط" ہونا چاہیئے، وقس علیٰ ہذا -

(۴) مصطلحات کی فرہنگ مع انکے انگریزی مرادفات کے ختم کتاب پر ضرور ہونا چاہیئے،

کتاب باوجود ان فروگزاشتون کے بحیثیت مجموعی بہت قابل قدر ہے، اور ہر ایسے شخص پر جو اپنی یا اپنے کسی دوست وعزیز کی اولاد کو تعلیم دلانا چاہتا ہے، یا جسے مسالۂ تعلیم سے کچھ بھی دلچسپی ہے، اسکا مطالعہ فرض ہے، ہمین پورا اعتماد ہے کہ مؤلف موصوف کی آیندہ کوشش اس سے بہت زیادہ کامیاب ہوگی،

---

## ارض القرآن حصۂ دوم

اسمین بنوابراہیم یعنی مدین، قوم ایوبؑ، اصحاب الایکہ، اصحاب الحجر، اصحاب الرس، انصار، بنو قیدار، اور قریش کے نسبی، قومی، سیاسی، اجتماعی، اور اخلاقی حالات، تطبیق قرآن مجید و توراۃ و آثار قدیمہ لکھے گئے ہین، اور عربون کی قبل از اسلام تجارت، زبان اور مذہب پر نہایت تفصیل اور شرح وبسط کے ساتھ تحقیقانہ مباحث ہین، شاید ان ابواب پر اس تفصیل وتحقیق کے ساتھ کسی زبان مین اتنے معلومات یکجا ہونگے، لکھائی چھپائی اعلےٰ، کاغذ ولایتی ضخامت ۵۱۰ صفحہ قیمت عـ۱۲؎،

منیجر دار المصنفین

# ادبیات

از جناب شوکت علی صاحب فانی بی-اے ال ال بی بدایون

ہل گیا زندان مرا ہو نالۂ شبگیر کا
چونک اٹھا گھبرا کے ہر حلقہ مری زنجیر کا

میری تدبیرون کی مشکل اتنی یارب سہل کر
کیا یہ ساری عمر منتِ کش رہین تقدیر کا

میرے دل سے پوچھتے ہین آپ کیا وجہ خلش
یاد ہے گم ہو گیا تھا کوئی پیکان تیر کا

عشق کا بھی کیا تصرف ہے کہ دل اب دل نہین
آئینہ ہے غم کی جیتی جاگتی تصویر کا

آپکی آزردگی بے سبب بھی خوب ہے
کیا مرے کا ہو تقاضا عذر بے تقصیر کا

کس نظر سے اُس نے دیکھا اپنے دامن کی طرف
کانپ اٹھا ہر ذرہ میری خاک دامنگیر کا

برق خرمن کی بلا سے کیا رہا کیا جل گیا
جل گیا خرمن مین جو کچھ تھا مری تقدیر کا

فکر راحت چھوڑ بیٹھے ہم تو راحت مل گئی
ہے قسمت سے لیا جو کام تھا تدبیر کا

نامرادی حد سے گذری حال فانی کچھ نہ پوچھ
ہر نفس ہے اک جنازہ آہِ بے تاثیر کا

کم ہے یا بڑھ گئی وحشت ترے دیوانون کی
دامنون کی ہے خبر اب نہ گریبانون کی

فصل گل خیر تو ہے وحشت مین دیوانون کی
دامنون کی خبر آئی نہ گریبانون کی

دل کے بجھنے تو بجھے یاس کی چھینٹون سے مگر
نہ بجھی آگ لگائے ہوئے ارمانون کی

حسن مخمور تغافل ہے ادب شرط وفا
رہ گئی شرم غم عشق کے افسانون کی

چشم ساقی کی وہ مخمور نگاہی، توبہ!
آنکھ پڑتی ہے چھلکتے ہوئے پیمانون کی

طوق منت کے بڑھا ہو گئی منت پوری　　بیڑیاں موت نے کاٹیں ترے دیوانوں کی

اب جفا ہی نہ وفا، یا د وفا باقی ہے　　تھی جہاں شمع وہاں خاک ہی پروانوں کی

دل میں رگ رگ سے کھنچ آئی ہیں لہو کی بوندیں
دعوتیں سینۂ فانی میں ہیں پیکانوں کی

---

مانا کہ بات وعدۂ فردا پہ ٹل گئی　　اور بیوفا جو کل بھی نہ یہ آج کل گئی

اس خانہ خراب کی بربادیاں نہ پوچھ　　یادش بخیر آہ بھی دل سے نکل گئی

تم کیوں گئے تھے آئینہ خانہ میں بیحجاب　　اچھا ہوا کہ شرم و شرارت میں چل گئی

کچھ کرکے چارہ ساز نے تسکین دی تو ہے　　سنتا تو ہوں کہ اب مری حالت سنبھل گئی

آتی ہی خاکِ جادۂ ہستی سے بوئے دل　　کس آرزو بھرے کی تمنا کچل گئی

دل کیوں شبِ فراق تڑپ کر ٹھہر گیا　　کیوں اضطراب کیا تری صورت بدل گئی

ان گردشوں کو روک کہ دل خون ہو گیا　　اے آسمان ٹھہر مری حسرت کچل گئی

تعمیر آشیاں کی ہوس کا ہے نام برق　　جب ہم نے کوئی شاخ چنی شاخ جل گئی

اللہ ری نوک نشترِ غم کی نگاہ دیتیں　　اک اک لہو کی بوند پہ ظالم مچل گئی

فانی کے دل سے آیۂ لاتقنطو کے بعد
زاہد وہ دل فریبیٔ حسنِ عمل گئی

# مطبوعاتِ جدیدۃ

**طریق تسمیہ**، علم کیمیا کے اصطلاحات اردو مین کس اصول پر قائم کئے جائین، اس بحث پر جامعۂ عثمانیہ کی طرف سے چودہری **برکت علی** صاحب بی ایس سی کا ایک رسالہ شائع ہوا ہے، بے شائبۂ مبالغہ کہا جاسکتا ہے کہ چودہری صاحب کی تحقیق اور طرز ادائے مطالب اور نفس تجویز طریقۂ تسمیہ اسقدر اعلیٰ ہے کہ جامعۂ عثمانیہ کو اس کامیاب کوشش پر مبارکباد دینی چاہئے اور وہ عین اس توقع کے مطابق ہے جو ملک کو چودہری صاحب کی ذات سے ہے، ایسے خشک اور بے لطف مضمون کو اس فصیح، متین اور دلنشین عبارت مین ادا کیا ہے کہ ٹھوس علمی مسئلہ کا بار دماغ کو مطلقاً محسوس نہین ہوتا،

طریق تسمیہ کی نسبت چودہری صاحب کی تجاویز کا ماحصل یہ ہے کہ وہ اردو زبان کی اصطلاحات اور ہندوستان کے مزاج السنہ کے مطابق ہون جو اضافت، صفت اور دیگر صرفی و نحوی تغیرات مین بآسانی ہمارا ساتھ دیسکین، تیسرے یہ کہ انکے مخففات استعمال کئے جاسکین، یہ رسالہ غالباً معرض فروخت مین نہین آئیگا،

**لآلی الحکم**، عربی درسگاہون کے چھوٹے درجون کے لئے عموماً قصہ کہانیون کے منتخبات پڑہائے جاتے ہین، جو معنوی حیثیت سے کچھ مفید نہین، مولوی **عبدالرحمن** صاحب ندوی مدرس مدرسۃ الاصلاح سرائمیر نے اس ضرورت کے لئے احادیث نبویہ مین سے مختصر اخلاقی نصائح مختلف عنوانات کے تحت مین جمع کئے ہین، جنمین ادبیت کے ساتھ اخلاق و معاشرت کی تعلیم کا لحاظ بھی رکھا گیا ہے، یہ رسالہ اس لائق ہے کہ لوگ ابتدائی تعلیم ادب کے لئے اسکو اپنے نصاب مین داخل کرین، قیمت ۴؍،

| عدد ششم | ماہ جمادی الاولیٰ سنہ ۳۷ھ مطابق فروری سنہ ۱۹ء | مجلد سوم |
|---|---|---|


## مضامین

# شذرات

اعظم گڈہ صوبہاے متحدہ کا ایک نہایت چھوٹا اورمفلس، ضلع ہے،(ازراہ عنایت اسکی دولتمندی کا اندازہ قرضۂ جنگ کی میزان سے نہ لگایئے) تاہم یہ سن کر حیرت ہوگی کہ اسکے احاطہ مین عربی کے چار بڑے مدرسے ہین، مدرسۃ الاصلاح سرائمیر، دارالعلوم مئو، مدرسۂ عالیہ مئو اور مدرسہ عربیہ اسلامیہ مبارکپور، چھوٹے چھوٹے مدارس اسکے علاوہ ہین، ان سب کی بنیاد مسلمانون کے عام چندون پر ہے، ہرایک مین ابتدائی وانتہائی طلبہ ۱۵۰ سے ۲۰۰ تک ہین، پہلے مدرسہ مین جدید نصاب وطریقۂ تعلیم کے مطابق تعلیم ہوتی ہے، اوربقیہ مین قدیم نصاب اورکسیقدر الٰہ آباد یونیورسٹی کے مشرقی امتحانات کے مطابق تعلیم دیجاتی ہے،



تعلقات گوناگون کے سبب سے سرائمیر جانے کا تو اکثر اتفاق ہوتا ہے، لیکن مئو کے مدرسون کا دیکھنے کا اس دفعہ پہلا موقع تھا، یہ دیکھکر خوشی ہے کہ علماے مدرسین اورعام عربی خوان طلبہ کے خیالات مین اب ہرجگہ بین انقلاب کے آثار نمایان ہین، اور وہ اب ملک اور ملت کے حقوق اور طریقۂ خدمت سے واقف ہوتے جاتے ہین، لفظی اور سطحی مباحث سے گذرکر اب حقیقی علوم کے طالب ہین، ہم تو اپنے آریہ دوستون سے خوش ہین کہ انکے جوش مخالفانہ نے قدیم عربی مدارس کے حجرہ نشینون مین بھی سرگرمی پیدا کردی، ع عدو شود سبب خیر گر خدا خواہد،



لڑکون کے عربی مدارس توعموماً علماے کرام کے زیراہتمام ہین، لیکن ابھی لڑکیون کی منظم تعلیم کی

طرف انکی توجہ ملتفت نہین ہوئی ہے، ملک مین جو زنانہ اسلامی مدارس اسوقت قائم ہین، وہ یا سرکاری اور مینوسپل ہین اور یا جدید تعلیم یافتہ اصحاب کے مساعی جمیلہ کے نتائج ہین، لیکن تمام ہندوستان کے طول و عرض مین ہمکو صرف ایک زنانہ مدرسہ ایسا ملا جو خالص علماے مقدسین کے زیر اہتمام و تعلیم قائم ہے، اور وہ مدرسۃ البنات مئو ہے، ہمین اس مدرسہ کو دیکھکر جو گو ابھی ابتدائی حالت مین ہے سخت حیرت ہوئی، یہان لڑکیون کو اُردو، فارسی، حساب، خوشخطی، دینیات اور قرآن مجید کی تعلیم دیجاتی ہے، مئو کے علماے اہل حدیث کی اس سنّت کی تقلید اگر ہندوستان کے دوسرے شہرون کے علماے اہل حدیث جائز سمجھین تو منازعات تقلید و عدم تقلید سے کسقدر بہتر ہے،

---

**معارف** جس طرح اور جس شان سے نکل رہا ہے، ہمارے اکثر کرمفرما تو اسپر قانع ہین اور اسکو وہ اس حیثیت مین بھی اردو رسائل کی صف مین پہلی کرسی دینے پر تیار رہین، لیکن ہمارے حلقۂ احباب مین ان سے بلند نظر اصحاب بھی ہین جو کہتے ہین،

ما باین قدر از تو راضی نیستیم اندر سخن — شبلیا! سحر است این، اعجازمی بایست کرد

اس جماعت کے سرگرم ممبر، ہماری مجلس کے رکن اعظم جناب مولوی عبد الماجد صاحب بی اے ہین، انکا خیال ہے کہ معارف اگر یورپ کے علمی رسالون کے لگ بھگ نہ نکل سکے تو کم سے کم ہندوستان کے انگریزی رسالون کے قریب قریب تو ہو، اسکی ضخامت ۱۰۰ صفحہ ہو، مضامین مین دنیا کی موجودہ علمی رفتار کا ساتھ دیا جائے، اگر ملک کے دوسرے اخبارات و رسائل یہ بتاتے ہین کہ دنیا کی پالٹیکس کہان سے کہان جارہی ہے تو ہم یہ بتائین کہ علمی حیثیت سے دنیا ہر مہینہ کسقدر بدل رہی ہے اور بدلتی جاتی ہے،

---

انھون نے ہمارے اکثر دوستون کی طرح صرف زبانی نصیحت و وصیت پر قناعت نہین کی بلکہ

ہماری عمارت کی کمزوری کے اصلی رخنون کو سمجھے اور اُسکے لئے اُنھون نے سرگرمی سے تعمیر و تاسیس کی کوشش شروع کردی ہے، یہ معلوم ہے کہ بغیر خاص مالی اعانتون کے یہ عظیم الشان کام سرانجام نہین پاسکتا، اردو خوان طبقہ شاید ابھی اس جنس گران کا خریدار بھی نہین ہوسکتا تاہم کسی طرح اسکو ادہر ملتفت کرنا ہے



ملک مین اسوقت تک جتنے بڑے بڑے علمی اور قومی کام انجام پارہے ہین، وہ سب دردمند امراے ملت کے دست کرم کے سہارے چل رہے ہین، اگر یہ سہارا ہٹا لیا جائے تو دفعۃً نہ علی گڈھ کالج رہے، نہ کانفرنس نہ دارالعلوم رہے، نہ ندوہ، نہ حمایت اسلام رہے نہ دیوبند، نہ انجمن ترقی اُردو رہے نہ دارالمصنفین، ایسی حالت مین اگر اُردو کے ایک بلند ترین علمی رسالہ کا سوال اُٹھایا جائے جسکی آمدنی یقیناً اُسکے مصارف کی کفیل نہین ہوسکتی تو گذشتہ علمی اور تعلیمی کاروانون کے نقش قدم پر چلے بغیر کامیابی ممکن نہین،



ہمکو خوشی اور مسرت ہے کہ اس تجویز کے اعلان عام سے پہلے ہم اس قابل ہوچکے ہین کہ چند دریادل ارباب فیض کے دست کرم کا شکریہ ادا کرین، خصوصاً یادگار نسل بانیان نواب سالار جنگ بہادر سابق وزیر اعظم دولت آصفیہ حیدرآباد دکن، مہاراجہ یمین السلطنت سرکشن پرشاد سابق مدارالمہام دولت آصفیہ حیدرآباد دکن، اور خاتمۃ الکرام راجہ سر محمد علی محمد خان والی محمودآباد، اب بھوپال، اور رامپور کی طرف ہماری نگاہین اُٹھی ہین،

تا بہ بینیم این کہ خواستہ، کو گار چیست

اسوقت تک ۵۰۰ روپیے انگلینڈ، امریکہ اور ہندوستان کے انگریزی ماہوار علمی رسائل کی خریداری مین صرف ہوچکے ہین،

# مقالات

## نظربندانِ اسلام

### بتقریب رہائی سیّد الاحرار سیّد فضل الحسن حسرت موہانی

تا چند بزنجیر خرد بند تواں بود

سرمستی و آشوب جنون چند تواں بود

(۲)

صفحۂ کاغذ آج پھر اُن تصویرون کا مرقع ہے، جنکے خط و خال عیش و نعمت کے رنگ و روغن سے نہین بلکہ آوارہ وطنی اور قید و محبس کے سواد المصائب سے بنائے گئے ہین، بخارا کا یتیم فرزند ایک مدت کے بعد امام بخاری بنکر وطن لوٹا تو تمام شہر نے اس جوش سے خیر مقدم کیا کہ دولت طاہریہ کے ارکان متزلزل ہوگئے، دُور دُور سے طلبہ اور علم کے سائل قطار در قطار چلے آتے تھے، حلقۂ درس کی نشست مین امیر و غریب اور ادنی و اعلیٰ کا فرق مراتب نہ تھا، امیر بخارا نے خواہش کی کہ امام موصوف ایوان امارت مین آکر اپنی تصنیفات کی سند عطا فرمائین، امام نے فرمایا مین بیشک گداے بے نوا ہون لیکن جس علم کا خدمتگذار ہون اسکو ذلیل نہین کرسکتا، امیر کو اگر شوق علم ہو تو خود میری مسجد یا غربتکدہ مین آسکتے ہین، امیر نے کہلا بھیجا مین آسکتا ہون لیکن اسوقت عام لوگ حلقۂ درس مین نہون امام نے فرمایا " اس بوریا نشین کے ہان شاہ و گدا کی کوئی تمیز نہین" امیر نے پیام بھیجا کہ اگر یہ منظور نہین تو میری حکومت کے دائرے سے نکل جاؤ، امام نے اسی وقت صبر و شکر کے ساتھ بستر لپیٹا، اور رخت تنگ نام

---

۱؎ خراسان اُس زمانہ مین خاندان طاہریہ کے زیر حکومت تہا،

ایک قریہ مین چلے گئے،

افسوس کہ یہ قریہ بھی امن کا گھر نہین رہا، دل شکستگی کے عالم مین گھر سے نکلے تھے، خرتنک پہنچکر سخت علیل ہوگئے، ابھی بستر علالت پر تھے کہ امیر بخارا کا فرمان یہان سے بھی نکل جانیکے لئے صادر ہوا، اسی حالت مین دو آدمیون نے سہارا دیکر بستر سے اٹھایا، اور سواری پر بٹھانا چاہا، امام نے فرمایا ضعف سے اب قدم اٹھانا مشکل ہے، مجھے لٹا دو، لوگون نے لٹا دیا مگر وہ ایسے لیٹے کہ پھر نہ اٹھے،

عبرت نے آسمان کی طرف دیکھا اور کہا کہ آہ! جسکی یاد سے آج کرڑون مسلمانون کے قلوب معمور ہین اور قیامت تک رہین گے، تیرے سایہ مین اسکو کہین قدم دہرنے کی جگہ بھی نہ مل سکی،

سلجوقیون کی حکومت کا وہ زمانہ شاید لوگون کو یاد ہو جب امام الاشاعرہ ابوالحسن الاشعری کو برسر منبر گالیان دیجاتی ہین، سلطان طغرل سلجوقی اسوقت بلاد روم سے لیکر چین کی سرحد تک تنہا فرمانروا تہا، ابونصر کندری وزیر تہا، جسکے ہاتھ مین تمام ملک کے نظم ونسق کی باگ تھی، مذہبًا یہ بدعقیدہ شخص تہا، لیکن اپنے کو حنفی کہتا تہا، استاذ ابن الموفق اس زمانہ کے ایک صاحب علم امیر تھے، مذہبًا وہ شافعی اور اشعری تھے، لوگون مین انکو نہایت ہردلعزیزی حاصل تھی، ابونصر کو خیال تہا کہ اگر وزارت کے منصب مین کوئی میرا حریف ہوسکتا ہے تو وہ یہی ابن الموفق ہے، سلطان طغرل فقہ حنفی کا پیرو تہا، وزیر نے اس سے اجازت لیکر یہ فرمان جاری کیا کہ آیندہ خطبون مین بدعتیون پر لعنت کیجائے، اس حیلہ سے علی الاعلان شوافع اور اشاعرہ پر لعنت پڑہی جانے لگی، دفعتہً مملکت سلجوقی مین اس سرے سے اس سرے تک آگ سی لگ گئی، بڑے بڑے علما، ائمہ، قضاۃ اپنے اپنے گھرون سے نکل آئے، سیکڑون علماے اشاعرہ نے اپنے وطنون کو خیرباد کہا اور حجاز کا رخ کیا، کہتے ہین کہ اس سال یعنی ۴۵۵ھ مین اسقدر ارباب عمائم میدان عرفات مین جمع ہوگئے تھے کہ گنے گئے تو ۴۰۰ صرف قاضیون کی تعداد نکلی، بڑے بڑے علما جنکو امامت کا درجہ حاصل تہا، اپنے عہدون سے معزول ہوکر شہر بدر ہوئے،

یا قید ہو گئے، خاص فرمان سلطانی صادر ہوا کہ استاذ فراتی، استاذ ابن الموفق، امام الحرمین ابوالمعالی (امام غزالی کے استاذ) امام ابوالقاسم قشیری (شیخ الصوفیہ) قید کئے جائین یا جلا وطن ہو جائین اور آیندہ اُنہین مجمعون مین آنیکی اجازت نہو، امام الحرمین اور امام بیہقی اس ذلت کو گوارا نہ کرسکے منصب اور وطن کو خیر باد کہا، اور سلجوقیون کی وسیع حکومت کے احاطہ سے باہر نکل گئے،

امام قشیری اور استاذ فراتی کو سر بازار گھسیٹا گیا، اور تہندز کے محبس مین قید کر دیا گیا، ایک مہینہ اس قید مین بسر کیا، استاذ ابن الموفق نے حکومت کو اعلان دیا کہ ان بزرگون کو قید وبند سے آزاد کیا جائے، ورنہ بزور قید خانہ سے اُنکو نکالا جائیگا، حکام نے اس اعلان کی پروا نہ کی، بلکہ خود استاذ کو گرفتاری کی دہمکی دی، استاذ نے اپنے رفقا کا ایک دستہ تیار کیا، اور رات کو شہر کے پہاٹک مین گھس گئے، کوچہ وبازار مین سرکاری سپاہیون اور استاذ کے ہمراہیون مین لڑائی ہوئی، سپاہیون نے شکست کہائی، قید خانہ توڑ کر قیدی نکالے گئے، سلطان کو خبر ہوئی تو استاذ ابن الموفق کو انکی اس جرأت پر سزا دی وہ پا بزنجیر دربار مین حاضر کئے گئے، انکی تمام دولت وجائداد ضبط ہو گئی اور وہ خود ایک قلعہ سلطانی مین قید کئے گئے،

امام بیہقی نے عبدالملک کو اور امام قشیری نے تمام دنیاے اسلام کے نام ایک فریاد نامہ لکہا، آخر چار برس کے بعد زمانہ نے پلٹا کہایا، طغرل کی جگہ الپ ارسلان نے تخت حکومت پر قدم رکہا، ان فتنون کا بانی ابونصر کندری کیفر کردار کو پہنچا، اور نظام الملک نے قلمدان وزارت اپنے ہاتھ مین لیا، سمندر پھر اپنے رخ پر بہنے لگا، اور آفتاب پھر اپنے افق سے طلوع ہوا،

اُمیہ بن عبدالعزیز اندلس کے ایک عالم تھے، معقول اور منقول دونون ملکتون مین انکی زبان و قلم کا سکہ چلتا تہا، ۴۸۹ھ مین وہ اندلس سے اسکندریہ آئے، افضل شاہنشاہ مصر کا فرمانروا تہا، اُس نے کسی سبب سے انکو قید کر دیا، برسون اسی قید کے عالم مین گذارے، لیکن علم وفن کے کارزار کا

فاتح اس تنہائی مین بھی اپنے مفتوحات کی توسیع مین کوشان رہا، ہیئت مین عمل بالاصطرلاب اور کتاب الوجیز، طب مین کتاب الادویۃ المفردہ، منطق مین تقویم الذہن، فلسفہ مین کتاب الانتصار اسی قیدخانہ کی تنگ کوٹھری مین بیٹھکر تصنیف کی، ۵۰۸ھ مین شاہنشاہ نے مصر سے جلاوطن کردیا تو وہ مراکش کی طرف چلے گئے، آخرکہین اسی طرف ۵۲۹ھ مین اس عالم سے چل بسے[۱]

علامۂ ابن حزم ظاہری بھی اسی سرزمین کی خاک سے اُٹھے تھے، جہان چھ سو برس تک اسلام کی بہار غیرتِ ارم بنی تھی، یعنی ارض اندلس، علامۂ ممدوح ان اشخاص مین ہین جنکے فضل و کمال پر صرف مسلمانون کو نہین بلکہ دنیا کو ناز ہوسکتا ہے، وہ ایک مدت تک وزارت اور تدبیر و سیاست کے فرائض خاندانی انجام دیتے رہے، لیکن دفعۃً اس منصب کو اپنے رتبہ سے فروتر سمجھکر کنارہ کش ہوگئے، اور علم کے دربار کی خدمتگذاری مین اپنی بقیہ عمر صرف کی اور ۴۰۰ تصنیفات اپنے بعد یادگار چھوڑین،

علامہ کی تیغ زبانی اور بیباک بیانی نقوش اوراق بنکر گو آج بھی ہمارے سامنے ہے لیکن اس عہد کو آئینۂ خیال کے سامنے لاؤ جب وہ جمہور اُظلم سے نڈر ہوکر برملا اپنے خیالات جنکو وہ سچ سمجھتے تھے، آشکارا کر رہے تھے، فقہا نے اُنکی دارو گیر مین کمی نہ کی، ممانعت تھی کہ لوگ اُنکے پاس بیٹھنے نپائین، سلاطین نے انکو اپنے حدود سلطنت مین رکھنا گوارا نہ کیا، انکی بعض تصنیفات نذر آتش کی گئین، خود مصنف تمام عمر دربدر کی خاک چھانتا رہا، بڑے بڑے دارالحکومتون کو چھوڑ کر صحرانشینی اور بادیہ گردی اختیار کی، حق کے طالب اس بادیہ اور صحرا مین بھی ذرّون کی طرح اُنکے دامن سے لپٹے رہے، علامہ اس بے خانمانی مین بھی حق کی وہی گونج اور وہی کڑک اپنی زبان وقلم مین رکھتے تھے،[۲]

قرطبہ مولد تھا، لیکن ۴۵۶ھ مین ایک گانؤن مین وفات پائی،

[۱] ابن خلکان جلد ۱ صفحہ ۱۸۰ [۲] تذکرۂ ذہبی،

شیخ الاسلام عبداللہ بن محمد انصاری، ہرات وطن تھا، ذہبی نے لکھا ہے "حقگوئی مین تیغ برہنہ مناظرہ مین ہمیشہ شباب، اور اتباع سنت مین اپنی جگہ پر پہاڑ تھے، ایک قدم ہٹ نہین سکتے تھے" کئی دفعہ اپنی حق بیانی کی بدولت امتحانگاہ مین آے اور ہر دفعہ اپنی مضبوطی اور استقلال سے کامیاب نکلے، پانچ دفعہ انکی آنکھون کے سامنے زنجیر نہین بلکہ ننگی تلوارین رکھی گئین کہ اپنی راے کے اظہار سے باز آؤ، لیکن ہر دفعہ اس جوان دل پیرمرد نے یہی جواب دیا کہ "خاموشی میرے مذہب مین گناہ ہے" آخر ایک فتنہ مین انکے لوگون نے شہر سے اس طرح نکالا کہ جمعہ کا دن، نماز کا وقت تھا، اتنا بھی کوئی روادار نہوا کہ وہ ایک وقت کی نماز شہر کے جامع مسجد مین پڑھ لین، وہ ہرات سے نکل کر قریہ پوشنگ مین گئے، سلطان الپ ارسلان نے فرمان صادر کیا کہ وہ ماوراءالنہر کے علاقہ مین نکالدیے جائین، چنانچہ مع اہل وعیال مرو پہنچے، یہان بھی اقامت کی اجازت نہ ملی، اور بلخ بھیجدیے گئے، وہان سے مرالدود کو جلاوطن کیے گئے،

شیخ الاسلام نے ان مصائب اور تکالیف کو جس استقلال اور عزم صحیح کے ساتھ برداشت کیا تمام اعیان اسلام نے اسکو شکرگذاری کے ساتھ دیکھا، آفتاب زیادہ دیر تک بادلون کے پردہ مین چھپا نہین رہ سکتا، سوا دو برس کے بعد ۴۸۰ھ مین انکو وطن آنیکی اجازت ملی تو تمام ملک جوش مسرت سے چھلک اٹھا، معتقدون نے انکی سواری کے جانور کھول دیے، مرو سے ہرات تک باری باری سے اپنے دوش و بازو پر لوگ انکو سوار کرکے لائے،[۵]

امام ابوجعفر عبدالخالق عباسی فضل وکمال کے ساتھ جرأت اور حقگوئی کی مجسم مثال تھے، بغداد اسوقت فساد تمدن کا مرکز تھا، امام ابوجعفر اور علامہ ابواسحاق شیرازی نے جامع مسجد مین تمام مسلمانون کا عظیم الشان اجتماع کیا، اور سلطنت سے حسب ذیل امور کی بزور تعمیل کی درخواست کی،

---

[۵] طبقات الحنابلہ ابن رجب،

شرابخانے اور دارالفواحش بند کئے جائین، بدمعاش اور بداخلاق لوگ شہر بدر ہون، شراب کی بھٹیان توڑ دالی جائین، ایسے سکے ڈہالے جائین جنمین بٹہ نہ لگے، خلیفہ نے ان تجاویز کو قبول کرلیا، لیکن عملاً انکا اجرا سلجوقی سلطان کے ہاتھ مین تہا،

اسکے بعد حنابلہ اور شوافع مین ایک ہنگامہ برپا ہوا، امام ابوجعفر نے پامردی سے اس میدان کو سر کیا، آخر بلطائف الحیل وہ قصر خلافت مین بلاے گئے، اور ایک حجرہ انکی اقامت کے لئے مقرر ہوا، پہلے ملنے والون کو آنے جانے کی اجازت تھی، اسکے بعد یہ حکم ہوا کہ صرف منتخب اشخاص آنے پائین، امام نے کہا اگر یہ حکم ہے تو آج سے مین خود کسی سے نہ ملونگا، پھر انکی حیثیت ایک قیدی کی ہوگئی، حالت قید مین انھون نے کھانا چھوڑ دیا، اور متصل روزہ رکھنا شروع کیا، قوت نے جواب دیا، عام مسلمانون کو یہ خبر معلوم ہوئی تو انھون نے شورش کی، حکام نے گھبرا کر رہا کیا، لیکن اسی وقت روح بھی قید تن سے[۱] رہا ہوگئی،

کیا یہ پزیسو ریسسٹنس (مقاومت متحملانہ) تہا!،

یہ تو مقاومت متحملانہ کی ارادی صورت تھی، لیکن ذیل کا واقعہ اس سے بھی زیادہ المناک ہی؛ شریف مرتضیٰ ابو المعالی حسینی سمرقند کے باشندہ تھے، خدا نے علم وعمل کے ساتھ دولت ونعمت سے بھی سرافراز کیا تہا، امیر ترکستان نے ایک دفعہ انکو پیام بھیجا کہ اپنے باغ مین وہ اسکی دعوت کا سامان کرین، اور وہ خود اس جشن مین شریک ہون، شریف نے کہلا بھیجا یہ ناممکن ہے کہ میرے باغ مین جہان قال اللہ وقال الرسول کے ترانے بلند ہون، امیر کے لئے وہان رقص وسرود کی محفل برپا کیجائے، امیر یہ جواب سن کر چراغ پا ہوگیا، اور دہوکے سے انکو گرفتار کرلیا، قیدخانہ مین یہ احتیاط کیگئی کہ قوت انسانی کا کوئی سرمایہ انکے پاس نہ پہنچنے پائے، اسی حالت گرسنگی مین روح نے تن کو الوداع کہا، اور صداقت و

[۱] طبقات الحنابلہ ابن رجب،

راستی کا فرشتہ ہماری زمین سے آسمان پر چلا گیا،[۵]

امام الائمہ حافظ **ابن جوزی** جنکے فضل وکمال کی شہرت ہماری علمی محفلون کی دلکش داستان ہے اور جنکی تصنیفات کا انبار ایک مستقل کتبخانہ ہے، ایک طرف تو انکی مقبولیت یہ تھی کہ ایوان خلافت مین انکے لئے منبر بچھایا جاتا ہے، دوسری طرف بعض امرا کے اشارہ سے انکو برہنہ تن قید زنجیر مین گرفتار ایک کشتی مین بٹھا کر بغداد سے واسط بھیجا جاتا ہے،[۵]

شیخ الاسلام **عبد الغنی** مصر کے امام تھے، بڑے بڑے سلاطین کے دربارون مین وہ اپنی راستگوئی اور قول حق سے زلزلہ پیدا کر دیتے تھے، ایک دن بازار مین جا رہے تھے، ایک شخص کو دیکھا کہ اُسکے ایک ہاتھ مین تلوار اور دوسرے مین شراب کا شکیزہ ہے، امام نے دوڑکر شکیزہ اسکے ہاتھ سے چھین لیا، اس نے تلوار نیام سے کھینچ لی، لیکن اُنھون نے پروا نہ کی، اور شراب زمین پر گرا دی، فتوی دیا کہ گانا بجانا ناجائز ہے، قاضی نے پیادہ بھیجا، تمہارے فتوی سے سلطان کی بزم عشرت سرد ہوگئی، تم آکر اس باب مین مجھسے مناظرہ کر جاؤ، جواب دیا کہ خدا تمہاری اور تمہارے بادشاہ دونون کی گردنین مارے، مجھے مناظرہ کی ضرورت نہین، خدا اور اسکے رسول کا حکم سامنے ہے،

موصل مین اس بنا پر اُنکو قید کیا گیا کہ انھون نے حدیث کے ایک راوی کو ضعیف کہا تھا، دوسری جگہ انکو اسلئے روپوش ہوکر صرف ایک تہبند باندھ کر جلا وطن ہونا پڑا کہ ایک قدیم مصنف کی ۲۹۰ غلطیان انھون نے ظاہر کی تھین، دمشق مین فتنہ گرون نے انکو جامع مسجد جانے سے روک دیا، مصر مین ملک الکامل نے انکو جلا وطن کرنا چاہا، پھر ایوان شاہی مین قید کر دیا، ایک امیر کی سفارش پر رہا ہوسے، غرض تمام عمر اسی بے اطمنانی مین گذری، تاہم جو فرض تھا وہ کبھی متروک نہوا،[۵]

امام الاحرار علامۂ **ابن تیمیہ** حرانی، جنکی کہنا چاہیئے کہ عمر ہی قلعون اور قید خانون مین بسر ہوئی

---

[۵] تذکرۂ ذہبی،

۷۰۵ھ مین جب وہ پہلی دفعہ مصر مین قید ہوئے، علمار نے متفقہ فیصلہ کیا کہ اگر وہ یہ شرائط منظور کرلین اوران خیالات سے باز آجاین تو انکو آزاد کردیا جائے، علامہ نے قید گوارا کیا، لیکن اپنے خیالات سے آزادی گوارا نہ کی، قیدیون کو کہانا کپڑا سلطنت کی طرف سے ملتا تہا، لیکن علامہ نے عطیۂ سلطانی سے بالکل انکار کیا، اور فقر و فاقہ سے بسر کی،

تاتاری سیلاب نے جب ممالک اسلام کو زیروزبر کرنا شروع کیا، اسکی لہرین سواحل شام تک بہی پہنچین، علامہ شاہ مصر کے دربار مین پہنچے، اور نہایت دلیری اور بیباکی سے اسکو غیرت دلائی اور کہا اگر تم اسلام کا فرض ادا نہ کروگے تو خدا کسی دوسری قوم کو بہیجکر اپنا فرض ادا کریگا، تمام دربار علامہ کی اس جرأت کو دیکہکر انگشت بدندان رہ گیا،

علامہ، مصر، قاہرہ اور اسکندریہ مین ایک ایک دفعہ اور دمشق مین دو دفعہ قید ہوئے، اور ہر دفعہ اپنے خیال پر اس مضبوطی سے قائم رہے کہ ہلکے شرائط پر بہی وہ اپنے مخالفون سے صلح پر آمادہ نہین ہوئے، ۷۱۸ھ مین حلف طلاق کے مسئلہ مین جمہور علما سے اختلاف کیا، اسپر ہنگامہ برپا ہوگیا، سلطنت سے فرمان جاری ہوا کہ وہ فتویٰ نہ دینے پاین، شہر مین اسکی عام منادی کرائی گئی، لیکن علامہ نے کہا حق کا چہپانا جائز نہین، چنانچہ بدستور فتویٰ دیتے رہے، بالآخر سلطان کے حکم سے وہ قید کئے گئے، اور پانچ مہینے کے بعد رہا ہوئے،

۲۰ برس پہلے علامہ نے فتوی دیا تہا کہ زیارت کے ارادہ سے مدینہ منورہ کا سفر کرنا شرعاً حرام ہے یہ فتنۂ خوابیدہ اب بیدار ہوا، اور علامہ پہر قیدخانہ مین تہے، علامہ کے بہائی شرف الدین پہ کوئی جرم نہ تہا، لیکن غیرت نے گوارا نہ کیا کہ بہائی کو تنہا چہوڑ دین، اپنی خوشی سے قیدخانہ مین گئے، قیدخانہ ہی مین انتقال کیا، جنازہ کی نماز قیدخانہ سے باہر پڑہی گئی، زندہ بہائی کو اپنے بہائی کی میت پر آنیکی اجازت نہ ملی، قیدخانہ ہی مین علامہ نے نماز جنازہ ادا کی، یہ ایسا دردناک منظر تہا کہ

لوگ تاب نہ لا سکے اور رو پڑے،

قیدخانہ مین زیادہ تر اوقات تالیف و تصنیف، قرآن مجید کے حل نکات، مختلف مسائل کی تحقیقات اور اطراف ملک سے جو فتوی آتے تھے اُنکے جواب مین بسر کی، یہ دیکھکر حکم صادر ہوا کہ دوات و قلم بھی چھین لیا جائے، دست و قلم بیکار ہو گئے تو زبان و دل نے اپنا کام شروع کیا، شب و روز تسبیح و تہلیل اور عبادت و ریاضت مین بسر کرنے لگے، آخر اسی عالم مین جان دی، انکے مرنے کی خبر جب ملک مین پھیلی تو مصر و شام سے چین تک مسلمانون نے اُنکے جنازہ کی نماز غائبانہ پڑہی،

حافظ ابن القیم علامہ کے ممتاز اور مایۂ ناز تلامذہ مین ہین یہ اپنے استاد کے نام پر جان دیتے تھے، اُنکے مجتہدات سے بہت کم انحراف کرتے تھے، اُنکی تصنیفات اب بھی علم و فن کا بڑا ذخیرہ ہین معقول و منقول دونون مین یگانہ تھے، علامہ ابن تیمیہ کی تصنیفات کی اشاعت زیادہ تر انہین کی زبان و قلم سے ہوئی، بارہ برس یہ علامہ کی صحبت مین رہے تھے، علامہ کے ساتھ قید مین بھی کچھ عمر گذاری، شام مین حضرت ابراہیم خلیل اللہ کی قبر مشہور ہے، جو اب تک زیارتگاہِ عوام ہے، حافظ ابن القیم نے بربناے حدیث خاص اس قبر کی زیارت کے لئے سفر کر کے جانا شرعاً حرام بتایا تہا، اس مسئلہ نے عوام مین برافروختگی پیدا کر دی، اونٹ پر چڑہا کر شہر کے کوچہ و بازار مین انکی تشہیر کیگئی، اور آخر فضل و کمال کے کنعان کا یوسف مصر کے زندان مین ایک مدت تک قید رہا، (درر کامنہ)

مین پچھلے سلسلۂ واقعات مین ایک بزرگ کا نام چھوڑ آیا ہون، شمس الائمہ محمد بن احمد السرخسی یہ فقہ حنفی کے معلم ثانی ہین، امام نے ایک کلمۂ صدق کے معاوضہ مین اوزگند (ترکستان) مین قید زنجیر گوارا کی، اسی قیدخانہ مین بیٹھکر امام نے مبسوط کی ۱۵ جلدین تصنیف کین، ہر جلد کے اخیر مین مصنف نے اپنے حال زار کا مرثیہ لکہا ہے، ہندوستان والون کو امام الہند شیخ احمد سرہندی کا نام معلوم ہوگا جنھون نے جہانگیر کے دربار مین سجدۂ تعظیمی بجالانے سے انکار کیا اور اسکے لئے قید سخت کی زندگی گوارا کی،

# معرفت

## مَنْ عَرَفَ نَفْسَہٗ فَقَدْ عَرَفَ رَبَّہٗ

جس نے اپنے نفس کو پہچانا اُس نے اپنے رب کو پہچانا

از جناب ڈاکٹر صادق علی صاحب کپورتھلہ

یہ حدیث[1] کئی بزرگون نے تصوف کی کتابون مین نقل کی ہے، اور بعض نے اسکے صریح معنی نہین لئے، بلکہ تاویل کی ہے، شاید انکو اپنے زمانہ کے خیالات و حالات کی وجہ سے یا کسی اور سبب سے تاویل کی ضرورت محسوس ہوئی ہو، لیکن اسکے ظاہری معنی درحقیقت بہت بڑی صداقت کی تعلیم دیتے ہین، یعنی یہ کہ انسان کے لئے اپنے نفس کی معرفت اپنے رب کی معرفت کا ذریعہ ہے، جو لوگ موجودات عالم مین غور و تامل کیا کرتے ہین، انکے لئے معرفت الٰہی کا یہ طریق سب سے زیادہ سیدھا اور سہل ہے اسلئے سطور ذیل مین اس مسئلہ کی بحث پیش کیجاتی ہے،

اصل مین **علم** اور **معرفت** کے ایک ہی معنی ہین، اسلئے پہلے جب تک علم کی تعریف نہ کردیجائے عنوان کی حدیث کے معنی بخوبی واضح نہین ہوسکتے، انسان کے علم حاصل کرنیکا ذریعہ اسکی ظاہری و باطنی حواس ہین، حکما نے ان حواس کی تقسیم مختلف طریقون سے کی ہے، لیکن یہان مسئلۂ زیر بحث کے واضح کرنیکے لئے مختصر طور پر انکا بیان کافی ہوگا،

پانچ حواس تو ظاہری ہین، باصرہ، سامعہ، شامہ، ذائقہ، لامسہ، جو تصویرین روشنی کے ذریعہ سے بن سکتی ہین، وہ قوت باصرہ سے محسوس ہوتی ہین، جو صورت کسی مادی شے کے اجزا مین تموج ہوکر پیدا ہوتی ہے وہ قوت سامعہ سے محسوس ہوتی ہے، اگرچہ ہوا کے اجزا کا تموج عام طور پر اس حس کی خدمت کرتا ہے، لیکن پانی، لکڑی، دھات وغیرہ کے اجزا کا تموج بھی آواز کی صورت مین

[1] معارف: یہ حدیث نہین، صوفیائے کرام کا مقولہ ہوگا جسکو غلطی سے حدیث کا رتبہ دیا گیا ہے،

محسوس ہوا کرتا ہے، جو اجسام ایسے ہین کہ اُنکے اجزا لطیف بخاری یا ہوائی صورت مین اُٹھکر منتشر ہوتے رہتے ہین، جب وہ ناک مین داخل ہوتے ہین تو حس شامہ کے ذریعہ سے انکی ہر طرح کی بُو کا احساس ہوتا ہے، جو چیز منھ کی رطوبت مین حل ہوکر زبان کے عصبی ریشون پر اثر کرتی ہے، اس سے ذائقہ کا حس پیدا ہوتا ہے، حسِ لامسہ کے اعصاب تمام جسم مین پھیلے ہوئے ہین، اُنسے سردی گرمی، خشونت، ملاحت وغیرہ کے احساس ہوتے رہتے ہین،

ان پانچ کے سوا ایک اور حس ہے اُسکو بھی ظاہری حواس کے ساتھ شمار کرنا زیادہ مناسب معلوم ہوتا ہے، وہ "حسِ عضلاتی" ہے، اسکے ذریعہ سے وزن اور مزاحمت کا احساس ہوتا ہے،

ان چھہ حسون کے سوا ایک اور حس ہے جو تمام اجزاے بدن مین موجود ہے، اسکی کوئی خاص صورت بیان نہین کیجاسکتی ہے، لیکن اسکا احساس بے انتہا صورتون مین ہوتا رہتا ہے اس لئے اسکو "حس عام" کہنا چاہیئے، جسم کے کسی حصہ مین کوئی غیر طبعی حالت کسی وجہ سے پیدا ہو توکسی قسم کا حس پیدا ہوجاتا ہے، جو انسان کو غیر طبعی حالت کے توقع سے متنبہ کرتا ہے، مثلاً درد، خارش، غثیان، پیچش، گھبراہٹ وغیرہ بیشمار صورتین اس حس کی ہین، ور معمولی حالات بھی محسوس ہوتے رہتے ہین جیسے بھوک، پیاس، تکان وغیرہ - اور ہر ایک ضرورت کے پوری ہوجانے سے جو ایک اطمنان اور تسلی کا احساس ہوتا ہے، وہ بھی ایک طرح کا حس ہے لیکن ایسے احساسات کے لئے کوئی خاص قسم کے اعصاب معلوم نہین ہین، اور اُنکی صورتین غیر مقرر اور بیشمار ہین اس لئے کوئی حکیم اُنکی تقسیم اور تعریف کے درپے نہین ہوا، ایک عام لفظ وجدان کا ان پر اطلاق کردیا جاتا ہے،

حواس باطنی کی تقسیم مین حکماے متقدمین اور متاخرین کے درمیان اختلاف ہے، اُن کا دماغ کے خاص خاص حصون کے ساتھ مخصوص کرنا بالکل بے دلیل ہے، البتہ ان حواس کا علم ہر ایک انسان کو ہے جو معمولی حالات مین ضروری طور پر فعل کرتے رہتے ہین، ان مین سے

ایک "حس مشترک" ہے، جسمین ساری صور حسیہ کا جوکسی حس کے راستہ سے آئین ادراک ہوتا ہے دوسری "قوت تخیلہ" ہے، جسمین محسوسات سابقہ کی صورتون کا محسوسات موجودہ کی صورتون کے ساتھ مقابلہ ہوکر انکی جماعت بندی اور تقسیم ہوجاتی ہے، مثلاً ایک شخص جب گلاب کا پھول دیکھتا ہے اور اسکی صورت قوت تخیلہ مین جاتی ہے تو پہلے پھولون کی صورتین جو ذہن مین موجود ہین اُنسے مقابلہ ہوکر گیندے اور چنبیلی کے پھولون سے متمیز اور گلاب کے پھول کی صورت کے ساتھ متحد ہوکر حافظہ مین داخل ہوجاتی ہے، ایک "قوت واہمہ" ہے، اسکا یہ کام ہے کہ قوت تخیلہ مین جو صورتین حاضر ہون یا حاضر کرکے ان مین کمی بیشی تغیر تبدل کرکے نئی صورتین بنالیتی ہے، یہ قوت فنون شاعری، مصوری، اور ہر طرح کی ایجاد مین مدد دیتی ہے، ایک "قوت متفکرہ" ہے، جو مقدمات معلومہ کو حاضر کرکے انکا مقابلہ کرتی ہے، اور اس مقابلہ سے نتائج نکالتی ہے،

درحقیقت "قوت حافظہ" کو حواس باطنی مین شمار کرنا نہین چاہیے کیونکہ جو صور ذہنی قوۃ حافظہ مین جمع رہتی ہین اُنکا حس نہین ہوا کرتا، جسوقت وہ تخیلہ مین نفس کے سامنے حاضر ہون تب اُنکا حس ہوتا ہے، ایک "قوت انتخابی" ہے جو فکر کے نتائج مین سے کسی نتیجہ کو عمل کے لئے اختیار کرلیتی ہے اور پھر "قوت نفوذی" ہے جو انتخاب کئے ہوے نتیجہ کو عمل مین لانے کے لئے افعال اختیاری کے اعضا کو خدمت کرنے پر لگا دیتی ہے[1]،

ان محسوسات اور مدرکات کے ذریعہ سے جو حالات نفس پر وارد ہوتے ہین، انکو حالات ذہنی کہتے ہین، ان حالات ذہنی سے وجدانیات اخلاقی پیدا ہوتے ہین، جیسے محبت، عداوت، غم، غصہ، خجالت، نفرت، حقارت، حرص، وغیرہ ہین، اصل مین انسان کے اعمال کے اصول یہ وجدانیات ہین، یہی حالات، انسان کو عمل کرنے پر برانگیختہ کرتے ہین، محض علم کسی شے کا انسان کو عمل کیلئے

[1] حواس باطنی کے بیان مین پوری پوری حکماء قدیم کی اور نہ متاخرین کی پیروی کیگئی ہے ایک مختصر اور زود فہم طریق ضرورت کے موافق اختیار کیا گیا ہے

